صحبتوں میں اِس قدر مشہور ہے اور جس کے کمالات نے دنیا کو
اس قدر اپنا زیرِ احسان بنا رکھا ہے۔ اگرچہ وہ اُس زمانے میں تھا جبکہ
حضرت مسیح اپنے برحق دین کو تبلیغ فرما چکے تھے مگر اُس نے دینِ مسیح
کو نہیں قبول کیا اور اُن ہدایتوں سے محروم رہا جن کا سرچشمہ ارض
فلسطین تھی۔ تاہم ہم دعا کرتے ہیں کہ خدا اُس کی مغفرت کرے اور
کیا عجب کہ اُس کی بنی نوع کی خدمت گذاری اور اُس کی رحمدلی
اور خدا ترسی کے اوصاف نے شفاعت کر کے اُس کو نجات
دلا دی ہو۔

# ابن بطوطہ

یہ عجیب و غریب مسافر ابو عبداللہ محمد بن عبداللہ بن محمد بن ابراہیم المعروف بہ ابن بطوطہ ہے لیکن ممالک مشرقی کے لوگ اسے شمس الدین کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ یہ شخص ملک مراغہ کے شہر طنجہ میں پیدا ہوا تھا۔ مراغہ جسے اب انگریزی میں مراکو کہتے ہیں، افریقہ کے انتہائی حدود پر واقع ہے۔ وہ مشہور آبنائے جسے آبنائے جبرالٹر کہتے ہیں جو شرقاً و غرباً بحیرۂ روم کو بحراعظم مغرب یعنی اٹلانٹک اوشن سے ملاتی ہے اور شمالاً و جنوباً یورپ کو افریقہ کے پاس پہنچاتی ہے، اس کے جنوبی ساحل سے مراغہ کی سرزمین شروع ہوتی ہے اور شمالی ساحل پر اسپین یعنی قدیم اندلوسیہ کی زمین ہے۔ دونوں ساحلوں پر ایک دوسرے کے مقابل دو شہر آباد ہیں۔ یورپین یعنی شمالی ساحل پر شہر جبرالٹر واقع ہے۔ جو اب تو جبرالٹر ہے مگر کسی زمانے میں جبل الطارق تھا۔ اور شمالی ساحل یعنی مراغہ کی سرزمین پر ایک آباد وسیع اور قدیم شہر ہے۔ جس کو انگریزی میں ٹنجیر اور عربی میں طنجہ کہتے ہیں۔ یہی شہر طنجہ جو پرانی دنیا کی آخری حد پر واقع ہے ابن بطوطہ کا مولد ہے۔ ابن بطوطہ کہتا ہے کہ میں نے صرف بہ نیت حج بیت الحرام اور زیارت

قبر رسول علیہ السلام جمعرات کے روز ۲ رجب ۷۲۵ھ کو اپنے پیارے وطن طنجہ کو چھوڑا۔ اعزا و اقربا میں سے ہر زن و مرد کی مفارقت اپنے اوپر گوارا کر لی اور اس طرح وطن سے نکلا جس طرح چڑیا اپنے آشیانے سے اُڑ جاتی ہے۔ میرا سن اُس وقت بائیس برس کا تھا۔ اور ماں باپ بقید حیات تھے۔ جنھوں نے نہایت دلسوزی سے آنسو بہا بہا کے اور کلیجے پر صبر کی سلیں رکھ رکھ کے مجھے رخصت کیا۔ میں نے اُن کی مفارقت کا داغ سینے میں لیا اور وطن کو خیرباد کہا۔

ابن بطوطہ کا سفر معمولی آدمیوں کا سفر تھا۔ یہ اولوالعزم مسافر جو جو ملک راستے میں پڑے اُن کو بخوبی دیکھتا بھالتا ہر شہر کی معزز سوسائیٹیوں کو پرکھتا۔ اور گاؤں گاؤں پھرتا یا یوں کہنا چاہیے کہ ہر روز نیا دانہ کھاتا اور نیا پانی پیتا روانہ ہوا۔ الجیریا۔ ٹونس طرابلس اور برقا کے مرغزاروں کی ہوا کھاتا ہوا مصر میں پہنچا۔ مصر میں عرصہ تک شہر شہر اور گاؤں گاؤں پھر کے سرزمین شام میں پہنچا۔ شام میں بیت المقدس اور تمام مقامات کا سفر کرتا ہوا ایشیائے کوچک میں داخل ہوا۔ اس ملک کے جنوبی اضلاع کی سیر سے خوب سیر ہو کے کوہ لبنان اور بعلبک ہوتا ہوا شہر دمشق میں آیا۔ دمشق کا حال اس نے نہایت تفصیل سے لکھا ہے جو اس مضمون کے ذریعہ

سے ہمارے دوستوں کو بھی معلوم ہو جائیگا۔ سردست ہم اجمالی طور پر ابن بطوطہ کے سفر کا حال بیان کرتے ہیں۔ دمشق سے نکل کے ابن بطوطہ ارض عرب سے برکتیں حاصل کرتا ہوا مدینہ طیبہ حضرت رسول علیہ السلام میں آیا۔ وہاں سے مکّہ میں جا کے شرکت حج ہوا۔ ابن بطوطہ کے دل میں بچپن سے سفر کا شوق تھا۔ پہلے تو صرف حج اور زیارت روضۂ رسول علیہ السلام کی نیت تھی۔ مگر اب خیالات ایسے وسیع ہوئے کہ ساری دنیا کے سفر پر آمادہ ہو گیا۔ اور مکّہ معظمہ سے خشکی کے راستے عراق عرب میں آیا۔ وہاں کے تمام شہروں میں ہوتا ہوا ایران میں پہنچا۔ ایران میں خوب پھر پھرا کے اور تمام مشہور شہروں کی سیر کر کے پھر عرب میں واپس آیا اور عدن سے جہاز پر سوار ہو کے جنوبی سواحل افریقہ کے شہروں کی طرف روانہ ہوا۔ زنجبار ہوتا ہوا مڈگاسکر کے قریب تک پہنچ گیا۔ وہاں سے واپس آنے کے بعد سواحل عرب یمن اور عمان پر ٹھہرتا ہوا گذرا اور خلیج فارس کی طرف سے چڑھ کے ملک ایشیائے کوچک کی سیر میں پھر مشغول ہوا اور عرضاً پورا ملک قطع کر کے بحر اسود کے سواحل پر گیا۔ پھر بلغاریہ میں جا کے قسطنطنیہ میں گیا۔ قسطنطنیہ اُس وقت تک مسلمانوں کے قبضہ میں نہیں آیا تھا۔ ایک مہینے سے زائد وہاں ٹھہر کے براہ خشکی سیدھا مشرق کی طرف چلا۔

ماوراالنہراور ایران ہوتا ہوا اور ہر ہر مقام کی سیر کرتا ہوا کابل و قندھار آپہنچا۔ اسکے بعد اُس نے ہندوستان کا سفر شروع کیا۔ پنجاب سے لیکر بنگالہ تک اور شمال اور وسط ہند کے بہت سے مقامات کے علاوہ سندھ سے راس کماری تک اُس نے ہر ہر شہر کی زیارت کی۔ تمام شہروں میں پھر پھرا کے سواحل کرناٹک سے گذرتا ہوا برہما میں داخل ہوا۔ برہما کی سیر سے خوب سیر ہو کر جاوا اور جزائر چین میں پھرتا رہا۔ پھر خاص چین میں گیا اور وہاں سے واپسی کا قصد کر کے عرب ہوتا ہوا اور وسط افریقہ سے گذرتا ہوا مراغہ میں پہنچا۔ وطن میں پہنچ کے ابن بطوطہ نے اپنا سفرنامہ مرتّب کیا اور ایک ایسی عمدہ کتاب اسلامی کتب خانوں کی زیب و زینت کے لئے مرتّب کر دی کہ اُس وقت تک دنیا اُس کی نظیر سے خالی تھی۔ نہیں اسلام ہی کی لٹریری نہیں۔ دنیا کی کل لٹریریاں اس قسم کی کتاب سے اُس وقت تک خالی تھیں۔ اگرچہ اب کچھ تو بوجہ ذرائع سفر میں انتہا سے زیادہ سہولت پیدا ہو جانے کے اور کچھ بباعث عام ذوق سفر بڑھ جانے کے یورپین لوگوں کے سفر زیادہ وسیع معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن پھر بھی ابن بطوطہ کے سفرنامے کی وقعت کو کوئی نہیں پا سکتا۔ اوّل تو قدیمی طور سے قطع منازل کرنے اور ہر ہر گاؤں میں اپنے اختیار کے

موافق قیام کرنے سے۔ جو کچھ تجربہ اور جو لطف سفر ایک قدیم مسافر کو حاصل ہو سکتا تھا وہ اب ان دنوں کے کسی مسافر کو ریلوے ٹرین اور ڈاک کے جہازوں پر سفر کرنے کی صورت میں ممکن نہیں۔ اور قطع نظر اُسی کے سفر نامہ ابن بطوطہ کو اس لئے اور زیادہ تر ترجیح ہے کہ وہ آج سے پانسو برس پہلے کے حالات دنیا کا نمونہ دکھاتا ہے جس پر گمنامی کے پردے پڑے ہوئے ہیں اور جس عہد کی تاریخ کا ایک ایک جملہ (اگر نیا ہو) تو سونے کے مول خریدا جاتا ہے۔ اور موجودہ تمام سفر نامے عام اس سے کہ وہ کسی بادشاہ کے لکھے ہوں یا وزیر کے یا کسی معمولی شائق سفر کے۔ اُن سب کے ذریعہ سے جو کچھ حالات معلوم ہو سکتے ہیں وہ چودھویں صدی ہجری پر محدود ہیں۔ مگر واقعی ہماری قوم سے جہاں اولوالعزمی جاتی رہی وہاں اولوالعزمی کے کاموں کی قدر بھی جاتی رہی۔ اس کا ثبوت اِس سے زیادہ کیا ہوگا کہ سفر نامہ ابن بطوطہ کی ایسی کتاب پہلے فرانس والوں نے بہم پہنچائی اور ۱۸۵۵ء میں پہلے پہل مع فرنچ ترجمہ کے پیرس دارالسلطنت فرانس میں طبع ہوئی جس کی نقل اب تقریباً بیس برس ہوئے مصر میں چھپی ہے مسلمان اپنے خیال میں سعدی شیرازی کے سفر کو اپنے قومی مسافروں کی اولوالعزمی کی انتہا سمجھتے ہیں۔ کبھی ان کے خیال

میں بھی نہ آیا ہوگا کہ ابن بطوطہ کے ایسے مسافر اُن کی قوم میں
گذر چکے ہیں۔ ابن بطوطہ نے اپنے سفرنامے میں یہ سب سے بڑا
کمال کیا ہے کہ اپنے الہامی انکشاف سے اُس نسل کے مذاق کو سمجھ
گیا جو چار پانسو برس کے بعد آنے والی تھی۔ دیگر عربی مورّخین
کی طرح اُس نے صرف بادشاہ اور وزیر کی داستانیں نہیں لکھی ہیں
بلکہ جس مقام پر پہنچا ہے وہاں کی اخلاقی حالت ملکی عادات مذہبی
رسوم پر خوب غائر نظر ڈالی ہے۔ اور اسی قسم کے حالات سے اپنے
سفرنامے کو مرتب کیا ہے۔

مثلاً جب غرّہ محرم ۷۳۴ھ کو پنجاب میں پہنچا اور اُن تمام
اضلاع میں جن کو دریائے اٹک سیراب کرتا ہے سیر کرتا ہوا سواحل
سندھ کی ہوا کھانے لگا ہے تو اُس نے وہاں کے خاندان کو خوب
غور سے دیکھا۔ اپنے سفرنامے میں اُس نے اُس عربی نسل کا حال
لکھا ہے جو بنوامیّہ کے عہد میں آ کے سندھ کے بلاد میں آباد ہوئی
تھی۔ پھر یہ بھی بتایا ہے کہ قدیم عربی اور اسلامی رسوم سے وہ لوگ
کسقدر ہٹ گئے ہیں۔ اور اب زمین ہند کی آب و ہوا نے اُن پر
کیا اثر کیا ہے۔ پھر وہ دہلی کی طرف روانہ ہوا ہے اور انتظام ملکی اور
ہندو اور مسلمان دونوں قوموں کی اخلاقی حالت سے تجربے کے

مختلف سبق لیتا گیا ہے۔ یہاں ہندو عورتوں کے ستی ہونے کی
رسم نے اُسے نہایت ہی حیرت و عبرت میں ڈال دیا ہے۔ کئی مرتبہ
اُس آدمی نے خود جا کے عورتوں کے ستی ہونے کا تماشہ اپنی آنکھ
سے دیکھا۔ ابن بطوطہ جس وقت ہندوستان میں آیا ہے اُس وقت
سلطان شاہ محمد ابن سلطان غیاث الدین تغلق ہندوستان کا فرمانروا
تھا جس کے دربار تک ابن بطوطہ کی رسائی ہوئی تھی اور نہایت
قدر و منزلت کی گئی تھی۔

ابن بطوطہ کے بیان سے ایک امر ایسا معلوم ہوتا ہے جس کی
طرف ہمارے عام احباب تو درکنار اُن لوگوں کا خیال بھی کبھی نہ گیا
ہوگا جن کو تاریخ میں بصیرت ہے۔ وہ یہ کہ دنیائے اسلام جو مشرق
سے مغرب تک پھیلی ہوئی ہے۔ مگر اس کے اجزا آج ایسے پریشان نظر
آتے ہیں کہ ایک دوسرے کے حالات سے کبھی مطلع نہیں ہوتا۔ اِس
عہد میں یہ دنیا یوں بے تعلق نہ تھی۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ آج جبکہ
دودی جہازوں اور ریلوے ٹرینوں نے عالم کے ہر ہر کونے کو
ایک دوسرے سے ملا دیا ہے۔ ایک ایک ملک کے مسلمانوں کو دوسرے
ملک کے مسلمانوں کی خبر بھی نہیں ہوتی۔ ہندوستان میں کون جانتا
ہے کہ مراغہ میں کیا ہوتا ہے۔ طرابلس والے کیا کر رہے ہیں۔ ٹونس پر

کیا مصیبت پڑی ہے۔ الجیرس (جسے عربی میں الجزائر کہتے ہیں۔)
کے مسلمان کس خیال میں ہیں۔ زنجبار والے کیسے ہوتے ہیں اور
برہما اور چین کے اہل اسلام کے کیا خیالات ہیں۔ اور جس طرح
ہم لاعلمی کی کوٹھری میں بند ہیں اُسی طرح ان مذکورہ مقامات کے
لوگ بھی ہمارے حالات سے بے خبر ہوں گے۔ مگر کتنی بڑی حیرت
کی بات ہے کہ پانسو برس پیشتر کا زمانہ جب نہ یہ دودی جہاز تھے
اور نہ یہ ریل تھی اور نہ یہ تار برقی کا سلسلہ قائم تھا۔ ایسا مذہب
تھا کہ ایک ملک کے مسلمان دوسرے ملکوں کی سیر ین کرتے تھے
اور رشتۂ اخوت اسلامی کو روز بروز زیادہ مضبوط کرتے تھے۔ ابن
بطوطہ کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ خاص ہندوستان میں غرناطہ
اور قرطبہ کے بعض بعض لوگ موجود تھے۔ اور سفر اُن کی نظر میں
ایک ایسی چیز تھا کہ بے خوف و خطر ہر چہار طرف پھیل جاتے تھے۔
مثلاً لکھتا ہے کہ جب میں اسکندریہ میں امام برہان الدین اعرج سے
ملا جو وہاں کے مشہور اور اہل دل ائمہ میں سے تھے۔ اگرچہ اُس وقت
تک میرے دل میں سوا حج اور زیارت تربت رسول کے اور کسی سفر
کا خیال بھی نہیں پیدا ہوا تھا۔ مگر انھوں نے میری سیاحت پسند
طبیعت کا اندازہ کرکے یا اپنے مکاشفہ کے علم سے مطلع ہو کر کہا۔

غالباً دور دور کے ملکوں تک تمہاری رسائی ہوگی اور دنیا کے ہر ہر کونے کی تم سیر کروگے۔ اگر ایسا ہو تو میرے بھائی فرید الدین کو ہند میں اور میرے بھائی رکن الدین کو سندھ میں اور میرے ہمنام بھائی برہان الدین کو چین میں میرا اسلام پہنچا دینا۔ ابن بطوطہ ان تینوں بھائیوں سے ملا ہے۔ بلکہ فرید الدین کی نسبت لکھتا ہے کہ وہ شہنشاہ دہلی کے اُستاد تھے اور صلہ اُستادی میں اُن کو پنجاب کا قدیم مشہور شہر اجودھن جاگیر میں دیا گیا تھا اور وہیں اجودھن میں جاکے اُن کی ملاقات سے محظوظ ہوا۔ اور لکھتا ہے کہ دمشق کی مشہور اور عالیشان مسجد جو جامع بنی امیّہ کے لقب سے یاد کی جاتی ہے۔ اُس میں مالکیوں کے امام فقیہ ابو عمر بن ابی الولید بن الحاج التجیبی تھے۔ جن کا خاندان تو غرناطہ کا تھا مگر پیدا وہ قرطبہ میں ہوئے تھے اور آخر میں دمشق کی سکونت اختیار کر لی تھی۔ پھر کہتا ہے کہ میں نے دمشق میں جن جن علماء سے سند حاصل کی اُن میں سے سب سے زیادہ مستند اور متبحر شہاب الدین احمد معروف با بن شحنہ حجازی تھے۔ ماہ مبارک رمضان ۷۲۶ھ میں کتاب صحیح بخاری چودہ جلسوں میں مَیں نے ابن شحنہ ممدوح کی زبان سے سُن کے سند حاصل کی۔ اور ابن شحنہ کو مشہور مورخ شام امام حافظ علم الدین ابو محمد قاسم بن محمد یوسف کے تلمذ کا فخر تھا۔ اور حافظ

علم الدین ممدوح اسپین کے شہر اشبیلیہ کے رہنے والے تھے جنھوں نے آخر سرزمین شام میں توطن اختیار کیا۔ اور بے مثل تاریخ شام مرتب کی۔ اس کے علاوہ نوبتِ رسول کے خدام میں اُس نے ایسے کئی لوگوں کے نام بتائے ہیں جو غرناطہ کے رہنے والے تھے۔ اور جن کو سرزمین یورپ نے خدا کے حبیب خاص پیغمبر عرب صلوٰۃ اللہ سلامہ علیہ کے روضۂ مطہر کی خدمت کے لئے پیش کیا تھا۔

ابن بطوطہ نے ایک دلچسپ واقعہ لکھا ہے۔ جس سے اُن دنوں کے دینی جوش اور نیز بادشاہوں کی قدردانی کا اندازہ ہونے کے ساتھ یہ بھی معلوم ہوگا کہ ایک غرناطہ کا رہنے والا کیونکر ہندوستان میں آیا اور شاہی دربار میں پہنچا۔ ابن بطوطہ لکھتا ہے کہ میرے ہمراہی غرناطہ کا ایک خوش اوقات اور پاک نفس فقیر علی بن حجر زیارت مدینۃ الرسول سے مشرف یاب ہوا تھا۔ اتفاقاً پہلی شب کو اُس نے خواب میں منادیِ غیب کی زبان سے یہ دو شعر سُنے ؎

هنيئاً لكم يا زائرين ضريحه

امنتم به يوم المعاد من الرجس

یعنی اے اُس رسول پاک کے روضۂ مقدس کی زیارت کرنے والو تمھیں مبارک ہو کہ بہ برکت اس رسول کے روزِ جزا کو تم

تمام خرابیوں سے امن اور نجات پاؤ گے ؎

وصلتم الی قبر الحبیب بطیبۂ

فطوبیٰ لمن یضحی بطیبۂ او یمسی

تم ارض طیبّہ روضۂ حبیب خدا کی زیارت سے مشرفیاب ہوئے۔ مرحبا اُس شخص کو جس کی صبح و شام ارض طیبّہ میں ہو۔

یہ اشعار اُس نے صبح کو مجھ سے بیان کئے پھر میں تو دنیا کے اور اطراف میں چلا گیا اور علی بن حجر جو در رسول ہی میں مقیم رہا یہانتک کہ ۷۴۳ھ میں جب میں سرزمین ہند میں پہنچا تو اُس نے بھی اتفاقاً ہندوستان کا سفر کیا۔ اور دہلی میں پہنچ کے میرے پڑوس ہی میں اُترا۔ مجھے جب شہنشاہ ہند کے دربار میں جانے کی عزّت حاصل ہوئی تو میں نے بادشاہ سے اُس کا حال بیان کیا اور اُن اشعار کو پڑھا۔ بادشاہ نے علی بن حجر سے ملنے کا شوق ظاہر کیا اور مجھ سے اصرار کیا کہ اُس کو دربار میں لا کے حاضر کرو۔ جب علی بن حجر سلطان محمد تغلق کے سامنے آیا تو بادشاہ نے اُس سے فرمایش کی کہ مدینۂ طیبّہ میں جو خواب دیکھا تھا اُس کو اپنی زبان سے بیان کرے۔ اُس کی زبانی یہ اشعار سُن کے سلطان بہت خوش ہوا اور حکم دیا کہ انعام کے طور پر تین سو اشرفیاں اور ایک خاصہ کا گھوڑا مع تمام سامانوں کے اُس کو

دیا جائے۔ علی ابن حجر اُس وقت سے ایک عمدہ مکان میں رہنے لگا۔
اِن دنوں دہلی میں غرناطہ کا ایک متبحّر فقیہ تھا جو جمال الدین مغربی
کے لقب سے مشہور تھا۔ اُس کو علی بن حجر نے اپنے مکان کے ایک
حصّہ میں اُتارا اور وعدہ کیا کہ اپنی بیٹی اُس کے عقد میں دیدیگا۔
ایک غلام اور ایک لونڈی مول لی جو ہر وقت اُس کی خدمت
میں رہا کرتے تھے اور باقی ماندہ اشرفیوں کو ہر لحظہ اپنے سامنے
رکھتا تھا کہ کوئی چُرا نہ لے۔ اتفاقاً غلام اور لونڈی کا ہاتھ اشرفیوں
تک پہنچ گیا اور لے کے چلدئے۔ اس نقصان نے علی بن حجر کو
ایسا صدمہ دیا کہ کھانا پینا چھوٹ گیا اور بیمار پڑ گیا۔ سلطان کو اُسکی
خبر ہوئی تو حکم دیا کہ تین سو اشرفیاں پھر دیدی جائیں۔ مگر جب تک
یہ خبر پہنچے پہنچے موت علی بن حجر کا کام تمام کر چکی تھی۔ علی بن حجر
کے بعد جمال الدین مغربی متوطن غرناطہ دہلی ہی میں رہا۔ بلکہ
ایک مقام پر ابن بطوطہ لکھتا ہے کہ وہ اپنے باپ کے ساتھ
ہندوستان میں آیا تھا۔ پھر یہیں اُس نے شادی کر لی۔ اور
صاحبِ اہل و عیال ہو گیا۔ ابن بطوطہ نے ہندوستان اور خصوصاً
شہر دہلی اور شاہی دربار کے حالات نہایت تفصیل سے لکھے ہیں۔
جن لوگوں نے آجکل تاریخیں لکھی ہیں اُنھوں نے سلطان محمد تغلق

کے حالات پر ایسے ریمارک کئے ہیں کہ اُن کی تحریر سے اُس
بادشاہ میں ہر طرح کے عیوب اور برائیاں ثابت ہوئی ہیں۔
حالانکہ ابن بطوطہ جس نے اُس کے دربار کو اپنی آنکھوں سے
دیکھا ہے نہایت آزادی سے دعویٰ کرتا ہے کہ اس بادشاہ میں
اگرچہ بعض بہت بڑے نقائص تھے۔ مگر اس میں بہت سی خوبیاں بھی
تھیں جو اُس کے پہلے اور بعد دنیا کے کسی شہنشاہ میں نہ ہوئی
ہوں گی۔

# شیخ سعدی شیرازی

شیخ کا نام شرف الدین اور مصلح لقب اور سعدی تخلّص ہے۔
سرگور اوسلی نے اُس کی ولادت ۵۸۹ھ ہجری مطابق ۱۱۹۳ء
میں لکھی ہے مگر تحقیق یہ ہے کہ وہ سال مذکور سے بہت برسوں پہلے
اتابک مظفر الدین تکلہ بن زنگی کے عہد حکومت میں پیدا ہوا ہے۔
شیخ کی ولادت کے کئی برس بعد اتابک سعد زنگی اپنے بھائی تکلہ
بن زنگی کی جگہ تخت شیراز پر متمکن ہوا تھا۔ چونکہ شیخ نے سعد زنگی
کے عہد میں شعر کہنا شروع کیا تھا اور نیز شیخ کا باپ عبداللہ شیرازی
سعد کے یہاں کسی خدمت پر مامور تھا اس لئے اُس نے اپنا تخلّص
سعدی قرار دیا۔ شیخ کا باپ جیسا کہ اُس کے کلام سے معلوم ہوتا ہے
ایک باخدا اور متورع آدمی تھا۔ شیخ کے بچپن کا حال اس سے زیادہ
نہیں معلوم کہ نماز و روزہ کے مسائل اُس کو بہت تھوڑی عمر میں
یاد کرائے گئے تھے اور بچپن ہی میں اُس کو عبادت شب بیداری
اور تلاوت قرآن مجید کا کمال شوق تھا۔ عیدا اور تہواروں میں
ہمیشہ باپ کے ہمراہ رہتا تھا اور کہیں آوارہ پھرنے نہ پاتا تھا۔
باپ اُس کے افعال و اقوال کی نگرانی عام باپوں کے نسبت

بہت زیادہ کرتا تھا اور بے موقع بولنے پر زجر و توبیخ کرتا تھا۔ شیخ نے اپنی تربیت کا بڑا سبب اِسی باپ کی تادیب اور زجر و توبیخ کو قرار دیا ہے۔

لیکن شیخ کے بعض اشعار سے ثابت ہوتا ہے کہ باپ اُس کو کم سن چھوڑ کر مر گیا تھا باپ کی وفات کے بعد غالباً شیخ کی والدہ نے اُس کو تربیت کیا ہوگا۔ کیونکہ اُس کے کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ جوانی کی حالت میں اُس کی ماں زندہ تھی کئی تذکروں میں ہے لکھا ہے کہ علاّمہ قطب الدین شیرازی جو کہ محقق طوسی کا شاگردِ رشید اور ہلاکو خاں کا مصاحب خاص تھا۔ شیخ کا ماموں یا قریب کا رشتہ دار تھا۔ مگر بعض تذکروں سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ شیخ اور علاّمہ کے باہم ایسی بے تکلّفانہ ہنسی اور چہل ہوتی تھی جو ماموں بھانجوں میں نازیبا معلوم ہوتی ہے۔ بہرحال شیخ اور علاّمہ دونوں ہمعصر تھے اور شاید کچھ قرابت بھی رکھتے ہوں۔

## شیخ کی تعلیم کا حال

اگرچہ شیخ کا باپ ایک درویش مزاج آدمی تھا اور بچپن میں شیخ کو بہ نسبت علم حاصل کرنے کے زُہد و عبادت اور صلاح و تقویٰ کی زیادہ ترغیب دی گئی تھی۔ اس کے سوا شیخ ابھی جوان نہ ہونے پایا تھا کہ باپ کا انتقال ہو گیا۔ مگر اُس نے ہوش سنبھالتے ہی شیراز اور اُس کے

قرب و جوار میں علما، اور مشائخ اور فصحا و بلغا کی ایک جماعت کثیر اپنی آنکھ سے دیکھی تھی اور اُن سے بھی زیادہ ایک جمِ غفیر کا شہرہ جو خطّہ فارس میں اہل کمال ہو گزرے تھے، بزرگوں سے سُنا تھا۔ قاعدہ ہے کہ بزرگوں اور کاملوں کے دیکھنے یا اُن کی شہرت اور ذکر خیر سُننے سے ہونہار لڑکوں کے دل میں خود بخود اُن کی ریس اور پیروی کرنے کا خیال پیدا ہوتا ہے۔ اِسی لئے تحصیل علم کا شوق اُس کو دامنگیر ہوا۔ اگرچہ دارالعلم شیراز میں تحصیل علم کا سامان مہیّا تھا، علمائے جلیل القدر درس و تدریس میں مشغول تھے، مدرسہ عضدّیہ جو کہ عضد الدولہ دیلمی نے قائم کیا تھا اور اُس کے سوا اور مدرسے وہاں موجود تھے لیکن اُسوقت وہاں ایسی ابتری اور خرابی پھیلی ہوئی تھی کہ اہلِ شیراز کو ایک دم اطمینان نصیب نہ تھا۔ اگرچہ اتابک سعد بن زنگی نہایت عادل، رحمدل، با مروّت اور فیاض بادشاہ تھا۔ مگر اُس کی طبیعت میں اولوالعزمی حد سے زیادہ تھی۔ اکثر شیراز کو خالی چھوڑ کر عراق کے حدود میں لشکر کشی کرتا رہتا تھا اور اپنی مہمّات کے شوق میں ممالک محروسہ کو بالکل فراموش کر دیتا تھا۔ اُس کی غیبت کے زمانہ میں اکثر مفسد لوگ میدان خالی پا کر اطراف و جوانب سے شیراز پر چڑھ آتے تھے اور قتل و غارت کر کے چلے جاتے تھے۔ چنانچہ ساتویں صدی کے آغاز میں اوّل اتابک اوزبک

پہلوان نے اور پھر چند روز بعد سلطان غیاث الدین نے بہت سے لشکر کے ساتھ آکر شیراز کو ایسا تاخت و تاراج کیا کہ اُس کی تباہی اور بربادی میں کوئی دقیقہ باقی نہ رہا۔ ایسی حالت میں تحصیل علم کی فرصت شیخ کو وطن میں ملنی دشوار بلکہ ناممکن تھی۔ اس کے علاوہ امن کے زمانہ میں بھی وطن کے مکروہات اور موانع ہمیشہ تحصیل علم میں رخنہ انداز ہوتے ہیں۔ یہ اسباب تھے جنھوں نے شیخ کو ترک وطن پر مجبور کیا چنانچہ ذیل کے اشعار میں اُس نے شیراز سے تنگ آکر بغداد جانے کا ذکر کیا ہے۔

دلم از صحبت شیراز بکلی بگرفت
وقت آنست کہ پرسی خبر از بغدادم
سعدیا حب وطن گرچہ حدیث است صحیح
نتواں مرد بہ سختی کہ من اینجا زادم

ترجمہ۔ میرا دل شیراز کی صحبت سے تنگ آگیا۔ اب وہ وقت ہے کہ مجھ سے بغداد کا حال پوچھو۔ اے سعدی وطن کی محبت اگرچہ صحیح بات ہے۔ مگر اس ضرورت سے کہ میں یہاں پیدا ہوا ہوں سختی میں مرا نہیں جاتا۔ اُس زمانہ میں مسلمانوں کے بے شمار مدرسے بلاد اسلام میں جا بجا کھلے ہوئے تھے جہاں دور دور سے طالب علم آکر علم تحصیل کرتے تھے۔ ہرات۔ نیشاپور۔ اصفہان۔ بصرہ اور بغداد میں خواجہ نظام الملک

طوسی وزیر الپ ارسلان کے بنائے ہوئے مدرسے آباد اور مشہور تھے۔ اِن کے سوا شام، عراق اور مصر وغیرہ جگہ جگہ مدرسے جاری تھے۔ لیکن سب سے زیادہ شہرت نظامیہ بغداد نے حاصل کی تھی۔ جس کو خواجہ نظام الملک طوسی نے ۴۵۹ھ ہجری میں بنوایا تھا۔ ہزاروں جلیل القدر عالم اور حکیم اس مدرسہ سے تعلیم پاکر نکلے ہیں جن کی تصنیفات اب تک مسلمانوں میں موجود ہیں۔ یہ مدرسہ اِس قدر نامور تھا کہ جو علماء یہاں کے پڑھے ہوئے مشہور ہو جاتے تھے پھر اُن کے مستند اور ذی اعتبار ہونے میں کسی کو شبہہ نہ رہتا تھا۔ امام ابوحامد غزالی شیخ عراق عبدالقاہر سُہروردی اُستاد الائمہ ابوحامد عماد الدین موصلی اور اور بڑے بڑے جلیل القدر عالموں نے اِسی مدرسہ میں تعلیم پائی تھی شیخ کو اس مدرسہ میں آنے کی ترغیب اس سبب سے اور بھی زیادہ ہوئی ہوگی کہ اُس کا ہموطن شیخ ابواسحاق شیرازی جس کا علم وفضل شہرۂ آفاق تھا مدت تک اس مدرسہ کا متولی رہا تھا۔ جس وقت نظام الملک نے بغداد میں یہ مدرسہ قائم کیا تھا تو سب سے اوّل یہاں کا متولی شیخ ابواسحاق کو مقرر کیا تھا اور اس سبب سے اہل شیراز کو اس مدرسہ سے ایک خاص نسبت اور لگاؤ تھا۔

الغرض شیخ نے مدرسہ نظامیہ میں جاکر تحصیل علم شروع کی اور

جیسا کہ بوستاں میں اس نے تصریح کی ہے۔ وہاں سے اُس کے لئے کچھ وظیفہ بھی مقرر ہو گیا تھا۔ بغداد میں جن لوگوں سے شیخ نے پڑھا تھا اُن میں سب سے زیادہ مشہور اور نامور شخص علامہ ابوالفرج عبدالرحمٰن ابن جوزی ہے۔ جس کا لقب جمال الدین ہے۔ یہ شخص حدیث اور تفسیر میں اپنے وقت کا امام تھا۔ بیشمار کتابیں اُس کی تصنیفات سے ہیں۔ کہتے ہیں کہ اُس نے مرتے وقت وصیت کی تھی کہ میں نے جن قلموں سے حدیث لکھی ہے اُن کا تراشہ میرے حجرے میں ہے۔ مرنے کے بعد مجھ کو نہلائیں تو غسل کے لئے اس تراشہ سے پانی گرم کریں۔ چنانچہ اُس کی وصیت کے موافق عمل کیا گیا اور پانی گرم ہو کر کچھ تراشہ بچ رہا۔

جس زمانہ میں شیخ بغداد میں علامہ ابن جوزی سے پڑھتا تھا اُس وقت شیخ کی جوانی کا آغاز تھا۔ دولت شاہ سمرقندی اور سرگور اوسلی نے لکھا ہے کہ ابن جوزی سے تحصیل علم کرنے کے بعد شیخ نے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ سے بیعت کی تھی اور اُن سے علم تصوف اور طریق معرفت اور سلوک حاصل کیا۔ اور پہلی مرتبہ اُنھیں کے ساتھ بیت اللہ کے حج کو گیا مگر یہ بات بالکل غلط ہے کیونکہ شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہٗ کی وفات ۵۶۱ھ ہجری میں

یعنی شیخ سعدی کی ولادت سے بہت پہلے ہو چکی تھی۔ البتہ اس میں شک نہیں کہ شیخ شہاب الدین سہروردی سے اُس کو صحبت رہی ہے اور ایک بار سفر دریا میں وہ اُس کے ساتھ رہا ہے۔ شیخ کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ طالب علمی کے زمانہ میں اُس کے ہم عمر اور ہمسر لوگ اُس کی خوش بیانی اور حُسن تقریر پر رشک کرتے تھے۔ چنانچہ ایک بار اُس نے اُستاد سے شکایت کی کہ فلاں طالب علم مجھ کو رشک کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔ جب میں آپس میں بیٹھ کر مسائل علمیہ بیان کرتا ہوں تو وہ حسد سے جل جاتا ہے۔ اُستاد یہ سُن کر شیخ پر غصے ہوا اور یہ کہا کہ اوروں کے رشک وحسد کی تو شکایت کرتے ہو اور اپنی بدگوئی اور غیبت کو بُرا نہیں سمجھتے۔ تم دونوں اپنی عاقبت خراب کرتے ہو۔ وہ رشک وحسد سے اور تم بدگوئی اور غیبت سے۔

شیخ کو بچپن سے جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا ہے فقر اور درویشی کی طرف زیادہ میلان تھا۔ طالب علمی کے زمانہ میں بھی وہ برابر وجد و سماع کی مجلسوں میں شریک ہوتا تھا اور علامہ ابوالفرج ابن جوزی ہمیشہ اُس کو سماع سے منع کرتا تھا۔ مگر شیخ کو سماع کا ایسا چسکا تھا کہ اس باب میں کسی کی نصیحت کارگر نہ ہوتی تھی۔ لیکن علمار

کی سوسائٹی آہستہ آہستہ اُس کے دل میں گھر کرتی جاتی تھی۔ آخر ایک روز کسی مجلس میں اُس کو ایک بدآواز قوّال سے پالا پڑا اور بضرورت ساری رات اُس مکروہ صحبت میں بسر ہوئی۔ صحبت کے ختم ہونے پر آپ نے سر سے منڈاسا اُتارا اور جیب میں سے ایک دینار نکالا اور یہ دونوں چیزیں قوّال کی نذر کیں۔ اصحابِ مجلس کو اس حرکت پر تعجب ہوا۔

شیخ نے یاروں سے کہا کہ میں نے آج اس شخص کی کرامت مشاہدہ کی ہے۔ میرا مربی اُستاد ہمیشہ سماع سے منع کرتا تھا۔ مگر میں نے اُس کے حکم کی تعمیل نہ کی اور برابر سماع میں شریک ہوتا رہا۔ آج خوش قسمتی سے اس مبارک جلسے میں آنا ہوا اور اِس بزرگوار قوّال کے تصرّف سے میں نے ہمیشہ کے لئے سماع سے توبہ کی۔

شیخ کے کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ مدرسہ کی صحبت سے عالم طالب علمی ہی میں تصوّف اور درویشی کے خیالات اُس کے دل سے اُتر گئے تھے۔ وہ کہتا ہے کہ ایک شخص خانقاہ کو چھوڑ کر مدرسہ میں چلا آیا۔ میں نے پوچھا کہ عالم اور درویش میں کیا فرق دیکھا جو اُس طریقہ کو چھوڑ کر اِس کوچہ میں قدم رکھا۔ کہا درویش صرف اپنی جان بچانے میں کوشش کرتے ہیں اور علماء یہ چاہتے ہیں کہ

اپنے ساتھ دوستوں کو بھی بچا ئیں۔

شیخ نے شعر میں اکثر یہ بات جتائی ہے کہ اس کو کسی سرزمین کے ساتھ اعراق یا بغداد سے بڑھ کر تعلق نہیں رہا۔

جس زمانہ میں شیخ نظامیہ بغداد میں پڑھتا تھا، اگرچہ اُس وقت حقیقت میں عباسیوں کی خلافت کا خاتمہ ہو چکا تھا مگر ظاہری شان و شوکت ہارون اور مامون کے عہد کو یاد دلاتی تھی۔ عباسیہ کا اخیر خلیفہ مستعصم باللہ سریر سلطنت پر متمکن تھا اور اُس کے عہد میں گویا بغداد کی خلافت نے چند روز کے لئے سنبھالا لیا تھا۔ اطراف عالم کے اکابر و اشراف اور ہر علم و فن کے ماہر اور ارباب صنعت و حرفت مدینۃ السلام بغداد میں جمع تھے۔ عیش و عشرت کے سامان حد سے زیادہ ہر طرف مہیا نظر آتے تھے۔ خلیفہ کی عظمت اور رعب و داب سے بڑے بڑے جلیل القدر بادشاہ لرزتے تھے اور بڑے بڑے شہریار اور فرمانروا بارگاہ خلافت میں مشکل سے باریاب ہوتے تھے۔ قصر خلافت کے آستانہ پر ایک پتھر بمنزلہ حجر الاسود کے پڑا ہوا تھا۔ جس کو امرا اور اعیان سلطنت قصر خلافت میں داخل ہوتے وقت بوسہ دیتے تھے۔ تہواروں میں جس راہ سے خلیفہ کی سواری نکلتی تھی۔ وہاں ایک مدت پہلے سے رستہ کے تمام منظر اور بالاخانے

کرایہ داروں سے رُک جاتے تھے۔ الغرض عباسیہ کا یہ آخری جاہ و جلال شیخ نے اپنی آنکھ سے دیکھا تھا اور پھر اُسی آنکھ سے اُس دارالخلافہ کا بے چراغ ہونا جو چھ سو برس بوسہ گاہ ملوک و سلاطین رہا تھا اور اُس خاندان کی بربادی جس کا سایہ اقتدار یورپ، ایشیا اور افریقہ پر برابر پڑتا تھا اور خلیفہ اور اُس کی اولاد اور ہزار ہا بنی عباس اور کئی لاکھ اہل لشکر اور اہل بغداد کا تاتاریوں کی تیغ بیدریغ سے قتل ہونا اور عرب کے سطوت اور اقتدار کا ہمیشہ کے لئے صفحۂ روزگار سے مٹ جانا مشاہدہ کیا تھا۔ شیخ نے وہ تمام اسباب بھی دیکھے تھے جو مستعصم باللہ کی تباہی اور عباسیہ کے زوال کا باعث ہوئے اور وہ ظلم و ستم بھی اُس کی آنکھوں کے روبرو گزرے تھے جو ہلاکو خاں کے خونخوار لشکر نے بغداد میں برپا کیے۔ ان حوادث و واقعات کا تماشہ شیخ کے لئے ایک نہایت عمدہ سبق تھا۔ جس نے اُس کے دل میں قوم کی دلسوزی، بادشاہوں کی اصلاح، رعایا کی ہمدردی اور ہر طبقہ کے لوگوں کی بھلائی کا خیال پیدا کر دیا تھا اور اسی خیال کی بدولت اُس نے اپنی تمام عمر ابنائے جنس کی نصیحت اور خیراندیشی میں صرف کی۔ القصہ شیخ مدرسہ نظامیہ سے نکل کر مدت دراز تک ایشیا اور افریقہ میں برابر

سیر و سیاحت کرتا رہا۔ جب کتاب کے مطالعہ سے اُس کا جی سیر ہو گیا
تو نسخۂ کائنات کا مطالعہ شروع کیا۔ بعض تذکروں میں لکھا ہے کہ
اُس نے تیس برس کی عمر تک تحصیل علم کی ہے اور تیس برس سیر و
سفر میں۔ اور تیس برس تصنیف و تالیف میں اور تیس برس عزلت نشینی
میں بسر کئے ہیں۔ اگرچہ تیس تیس برس کے چار مساوی
حصّے مقرر کرنے تکلّف سے خالی نہیں اور غالباً یہ مضمون منوشاستر
سے اخذ کیا گیا ہے۔ جس میں عمر ایسے ایسے تین یا چار حصّوں پر تقسیم
کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ مگر اس میں شک نہیں کہ شیخ کی عمر کا بڑا حصّہ
تحصیل علم اور سفر میں بسر ہوا۔ نفحات الانس میں لکھا ہے کہ شیخ
عالم صوفیوں میں سے تھا اور علوم و آداب سے بہرۂ کامل رکھتا تھا۔
اگرچہ اُس کی شہرت طبقۂ علماء میں اس قدر نہیں ہوئی جس قدر زمرۂ
شعراء میں ہوئی۔ اُس کے کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایک محقق
اور سلجھا ہوا عالم تھا۔ بعض موقعوں پر فقہا اور قضّاۃ کے مجمعوں میں
اُس کو بحث و مناظرہ کا اتفاق ہوا ہے اور اخیر کو اُس کی رائے
سب پر غالب رہی ہے۔ ایک بار غالباً شام یا عراق کے کسی شہر
میں جہاں اُس کے جان پہچان کے کم تھے۔ کسی تقریب سے قاضی شہر
کی مجلس میں اُس کا گذر ہوا۔ اُس وقت شیخ نہایت شکستہ حال تھا اور

مجلس میں تمام علماء و فقہاء کمال تزک و احتشام سے بیٹھے تھے۔ شیخ سادگی سے سب کے برابر جا بیٹھا۔ خدام نے جھڑک کر وہاں سے اُٹھا دیا اور مشکل سے پائین مجلس جگہ ملی۔ اُس وقت کسی مسئلہ میں گفتگو ہو رہی تھی اور کسی سے وہ عقدہ حل نہ ہوتا تھا۔ شیخ نے دور ہی سے بآواز بلند کہا کہ اگر مجھ کو اجازت ہو تو اس باب میں میں بھی کچھ کہوں۔ سب شیخ کی طرف متوجہ ہو گئے اور ایک کم حیثیت آدمی کی ایسی جرأت پر سب کو تعجب ہوا۔ شیخ نے اس مسئلہ کو بہت خوبی اور فصاحت سے بیان کیا۔ چاروں طرف سے تحسین و آفرین ہونے لگی۔ قاضی نے مسند چھوڑ دی اور عمامہ سر سے اُتار کر شیخ کے سامنے رکھ دیا۔ شیخ نے کہا یہ غرور کا اوزار مجھے نہیں چاہیئے۔ جب لوگ مجھ کو حقیر و ذلیل معلوم ہوں گے تو پھٹے پرانے کپڑے والوں سے میں بھی تمھاری طرح ناک چڑھاؤں گا۔ اسی طرح اور بہت سے طعن اور ملامت کے الفاظ کہہ کر وہاں سے چل دیا۔ شیخ نے یہ اپنی سرگذشت بوستاں میں اس طرح بیان کی ہے کہ گویا کسی غیر شخص کی سرگذشت ہے۔ مگر اخیر کے شعر سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ اُس نے خاص اپنی روداد لکھی ہے۔ شیخ کی تحصیل اور مبلغ علم کا حال دریافت ہونا مشکل ہے۔ مگر ظاہرا یہ

معلوم ہوتا ہے کہ اُس نے فلسفہ اور حکمت کی طرف بہت کم توجہ کی تھی۔ زیادہ تر اُس کی ہمّت دینیات اور علم سلوک و علم ادب کی جانب مصروف رہی اور خاص کر وعظ اور خطابت میں جس کی تعلیم مدرسہ نظامیہ میں باقاعدہ طور سے ہوتی تھی۔ اس کو عمدہ دستگاہ تھی۔ طالب علمی ہی کے زمانہ میں جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے اُس کے ہم جماعت لوگ اُس کی خوش بیانی پر رشک کرتے تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ بلادِ شام میں اُس نے مدّتوں وعظ کہا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ میں ایک دفعہ جامع بعلبک میں وعظ کہہ رہا تھا۔ اور اہل مجلس نہایت افسردہ دل تھے، جن کو کچھ اثر نہ ہوتا تھا۔ میں اس آیت کے معنی بیان کر رہا تھا وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْد کہ ایک راہرو وہاں سے گذرا اُس نے میرا بیان سُن کر ایسا پُرجوش نعرہ مارا کہ اور لوگ بھی اُس کے ساتھ چیخ گئے اور تمام مجلس گرم ہو گئی۔ شیخ کو علاوہ علم و فضل کے اکثر زبانوں سے واقفیت تھی۔ عرب، شام اور مصر وغیرہ میں رہتے رہتے وہاں کی زبان گویا اُس کی مادری زبان ہو گئی تھی۔ وعظ اور بحث و مباحثہ اور تمام معاملات عربی زبان میں کرتا تھا۔ اور صرف روزمرّہ کی بول چال ہی پر قدرت نہ تھی، بلکہ عربی قصائد فصیح اور بامزہ اُس کے کلیات میں موجود ہیں۔ اس کے

سوانحِ خانہ سومنات کے قصہ میں اُس نے ایک جگہ ظاہر
کیا ہے کہ وہ ژند کی زبان جانتا تھا۔ سر گور اوسلی لکھتے ہیں کہ ایشیائی
جنرل کے ایک پرچہ مطبوعہ ۱۸۴۳ء میں فرانس کے مشہور محقق
ام گارسن ڈی تاسی نے لکھا ہے کہ سعدی پہلا شخص ہے جس نے
ہندوستانی زبان یعنی ریختہ میں جبکہ وہ سومنات اور گجرات میں آیا
تھا شعر کہا ہے۔ مگر یہ ایک مغالطہ ہے جو نہ صرف محقق مذکور بلکہ اُس سے
پہلے ہندوستان کے تذکرہ نویسوں کو بھی ہوا ہے۔ اصل یہ ہے کہ
دکن میں بھی ایک شاعر سعدی تخلص اُس زمانہ میں ہوا ہے جب کہ
ریختہ کی بنیاد پڑنی شروع ہوئی تھی۔ یہ خیال کیا گیا ہے کہ اُس کی وفات
کو تقریباً چار سو برس گزرے ہیں۔ کہتے ہیں کہ ریختہ میں سب سے
پہلے اُس نے شعر کہا ہے اور یہ تین شعر اُس کے مشہور ہیں۔

## اشعار



قشقہ جو دیدم بر رخش گفتم یہ کیا دیت ہے
گفتا کہ ڈرا اے باوری اس ملک کی یہ ریت ہے

ہمنا تمھن کو دل دیا تم دل لیا اور دکھ دیا
ہم یہ کیا تم وہ کیا ایسی بھلی یہ پیت ہے

سعدی بگفتہ ریختہ در ریختہ دُر ریختہ
شیر و شکر آمیختہ ہم ریختہ ہم گیت ہے

مرزا رفیع سودا نے اپنے تذکرہ میں ان اشعار کو شیخ سعدی شیرازی کے نام پر لکھا ہے۔ مگر حکیم قدرت اللہ خاں قاسم نے اپنے تذکرہ میں لکھا ہے کہ اس شخص کو سعدی شیرازی سمجھنا جیسا کہ بعض تذکرہ نویسوں نے دھوکا کھایا ہے محض غلط ہے۔ سر گور اوسلی نے یہ بھی لکھا ہے کہ شیخ کی ایک نظم دیکھی گئی ہے جس میں اُس نے اٹھارہ مختلف زبانیں اُن ملکوں کی لکھی ہیں جہاں جہاں وہ سیاحی کو گیا ہے اس بیان میں ظاہرا کچھ مبالغہ نہیں معلوم ہوتا۔ کیونکہ ایک مدّت دراز تک وہ ایشیا اور افریقہ کے مختلف ملکوں میں سفر کرتا رہا ہے اور اکثر جگہ اُس نے بہت بہت دیر تک قیام کیا ہے۔ شام عراق۔ فلسطین۔ مصر۔ یمن اور ہندوستان میں مدّت دراز تک مقام کرنا خود اُس کے کلام سے ثابت ہوتا ہے۔ پس ضرور ہے کہ وہ ان ملکوں کی زبانوں سے کافی واقفیت رکھتا ہو۔ اس کے سوا اُس نے اور بہت سے ملکوں کی سیر کی ہے جس میں اکثر کا ذکر گلستاں اور بوستاں میں کیا ہے۔

## شیخ کی سیاحت کا حال

سر گور اوسلی لکھتے ہیں کہ مشرقی سیاحوں میں ابن بطوطہ کے

سوا شیخ سعدی سے بڑھ کر اور کوئی سیاح ہم نے نہیں سنا۔ اس نے
ایشیائے کوچک۔ بربر۔ حبش۔ مصر۔ شام۔ فلسطین۔ آرمینیا۔ عرب
جملہ ممالک ایران۔ اکثر ممالک توران۔ ہندوستان۔ رودبار۔ دیلم۔
کاشغر اور جیحون سے آگے تک اور بصرہ، بغداد ستقین وال تک کی
سیر کی تھی۔ صاحب موصوف یہ بھی لکھتے ہیں کہ شیخ کو چار مرتبہ
ہندوستان آنے کا اتفاق ہوا ہے۔ از انجملہ ایک دفعہ پٹھان اغلمش
کے وقت میں اور دو دفعہ خاص امیر خسرو سے ملنے کو دہلی میں آیا
ہے۔ ہمارے نزدیک یہ مضمون محض بے سروپا ہے۔ اغلمش کوئی
بادشاہ ہندوستان میں نہیں ہوا۔ شاید سلطان التمش کے دھوکے
میں اغلمش لکھا گیا۔ بے شک شیخ نے اغلمش کا ذکر گلستاں میں ایک
جگہ کیا ہے۔ جہاں یہ لکھا ہے کہ سرہنگ زادہ را بر در سرائے اغلمش
دیدم۔ مگر ہندوستان میں کوئی اغلمش یا سرائے اغلمش نہیں سنی گئی۔
سعدی اور امیر خسرو کی ملاقات بھی ثابت نہیں ہوتی۔ اگرچہ اکثر
تذکرہ نویسوں کو یہ شبہہ ہوا ہے۔ شیخ آذری نے بھی اپنی کتاب
جواہر الاسرار میں لکھا ہے، شیخ امیر کے دیکھنے کو شیراز سے ہندوستان
میں آیا ہے۔ مگر اس کا کچھ ثبوت نہیں ہے بلکہ شیخ اور امیر خسرو کے
عصر کا مقابلہ کرنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ شیخ کا امیر کے ملنے

سے لئے آنا خلاف قیاس ہے۔ خسرو کی ولادت ۶۵۱ ہجری میں
ہوئی ہے جبکہ شیخ کی عمر ستر برس سے زیادہ ہو چکی تھی اب اگر امیر خسرو
کی شہرت بفرضِ محال پچیس برس ہی کی عمر میں ایران تک پہنچ گئی
تھی تو اس وقت شیخ کی عمر تقریباً سو برس کی ہونی چاہئے۔ پس یہ
کیونکر خیال میں آتا ہے کہ ایک سو برس کا شیخ جو شاعری میں یگانۂ
وقت اور مقبول خاص و عام ہو ایک پچیس برس کے لڑکے کی
شہرت سن کر ایران سے ہندوستان میں آئے۔ البتہ معتبر حوالوں
سے اس قدر ثابت ہوتا ہے کہ سلطان غیاث الدین بلبن کے بیٹے
قاآن محمد سلطان ناظم ملتان نے جس کو خان شہید کہتے ہیں شیخ
سے دوبارہ درخواست کی کہ آپ شیراز سے یہاں آئیے اور چونکہ امیر
خسرو اس وقت محمد سلطان کے مصاحبوں میں تھے، اس لئے انکا
کلام بھی شیخ کے ملاحظہ کے لئے بھیجا۔ شیخ اس وقت بہت معمر ہو گیا
تھا اس سبب سے خود نہ آ سکا۔ لیکن دونوں دفعہ اپنے دونوں
دیوان اپنے ہاتھ کے لکھے ہوئے خان شہید کو بھیجے اور امیر خسرو
کی نسبت یہ لکھا کہ اس جوہر قابل کی تربیت اور قدر افزا
کرنی چاہیئے۔

شیخ کا ہندوستان میں چار دفعہ آنا بھی ثابت نہیں ہے

صرف بوستان سے اتنا معلوم ہوتا ہے کہ اُس نے سومنات سے
نکل کر ایک بار مغربی ہندوستان کا دورہ کیا ہے اور وہاں سے
بحرِ ہند اور بحرِ عرب کی راہ یمن اور حجاز میں پہنچا ہے۔

شیخ کے سفر جس قدر گلستان اور بوستان میں ثابت ہوتے
ہیں اُن کی تفصیل یہ ہے کہ مشرق میں خراسان، ترکستان اور تاتار
تک گیا ہے اور بلخ۔ کاشغر وغیرہ میں رہا ہے۔ جنوب میں سومنات
تک آیا اور ایک مدت تک یہاں ٹھہرا اور سومنات سے مغربی
ہندوستان پھر کر دریا کی راہ سے عرب کو چلا گیا۔ شمال اور مغرب
کی طرف عراق۔ عجم۔ آذربائیجان۔ عراق۔ عرب۔ شام فلسطین اور
ایشیائے کوچک میں بارہا اُس کا گذر ہوا ہے۔ اصفہان تبریز۔ بصرہ۔
واسط۔ بیت المقدس۔ طرابلس شرق۔ دمشق دیار بکر اور اقصائے روم
کے شہروں اور قریوں میں مدت دراز تک اُس کی آمد و رفت رہی
ہے۔ مغرب کی جانب عرب اور افریقہ میں اُس کا بار بار جانا اور
وہاں ٹھہرنا معلوم ہوتا ہے۔ ہندوستان سے مراجعت کے وقت
یمن میں جانا۔ صنعا میں ایک مدت تک قیام کرنا۔ حجاز میں پہنچنا۔
اسکندریہ۔ مصر اور حبش کے واقعات اُس کے کلام میں مذکور ہیں۔
شیخ نے دریا میں بھی بارہا سفر کیا ہے۔ خلیج فارس۔ بحرِ عمان

بحر ہند۔ بحر عرب۔ بحر قلزم اور بحر روم میں اُس کے متعدد سفر ثابت ہوتے ہیں۔ چیمبرز انسائیکلوپیڈیا میں لکھتا ہے کہ وہ یورپ کے اکثر ملکوں میں پھرا ہے لیکن شیخ کے کلام سے کہیں یہ بات ثابت نہیں ہوتی اکثر تذکرہ نویس لکھتے ہیں کہ شیخ نے چودہ حج پیادہ پا کئے ہیں اور خود شیخ کے کلام سے بھی ایسا ہی ثابت ہوتا ہے۔ وہ ایک سفر کا حال بوستاں میں اس طرح لکھتا ہے کہ بیابان فید میں ایک رات نیند کا ایسا غلبہ ہوا کہ میں چلتے چلتے سر راہ پڑ کر سو رہا پیچھے سے ایک شتر سوار آیا اور اس نے اونٹ کی نکیل میرے سر پر مار کر کہا کہ کیا تو نے مرنے کا ارادہ کیا ہے جو جرس کی آواز بھی سن کر نہیں اٹھتا۔ بیابان فید جس کا اس حکایت میں ذکر ہے ایک صحرائے لق و دق چھ سو میل لمبا اور چار سو میل چوڑا ہے جو حجاج کوفہ سے مکہ معظمہ کو جاتے ہیں اُن کے رستہ کے بیچوں بیچ فید ایک بستی ہے جس کے نام سے یہ صحرا مشہور ہے۔ فید کوفہ سے تقریباً تین سو پچیس میل ہے اور اسی قدر مسافت پر وہاں سے مکہ معظمہ ہے۔ اس صحرا میں پانی نہایت کمیاب ہے اور آبادی کہیں نظر نہیں آتی۔ ایسی راہ سے پیادہ پا حج کو جانا ظاہر کرتا ہے کہ شیخ نے کیسی کیسی صعوبتیں سفر میں اٹھائی ہیں۔

کریم خاں زند نے اپنے عہد حکومت میں شیراز کے قریب ایک احاطہ بنوایا ہے جو ہفتن کے نام سے مشہور ہے۔ اُس میں سات مجہول الاسم درویشوں کی قبریں بنی ہوئی ہیں اور احاطہ کے دروازہ پر شیخ سعدی اور خواجہ حافظ کی شبیہیں نصف قد کی لگی ہوئی ہیں۔ کپتان کلارک نے جو بوستاں کا ترجمہ انگریزی میں چھاپا ہے اُس میں شیخ کی اُس تصویر کا فوٹوگراف بھی چھاپا ہے۔ شیخ کی شبیہ میں ایک کشکول اُس کے ہاتھ میں اور ایک تبر اس کے کندھے پر ہے جو کہ اُس ملک کے سفر کرنے والوں کی خاص علامت ہے۔

شیخ کے کلام سے بھی جابجا یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہمیشہ بے سروسامان اور متوکّل درویشوں کی طرح سفر کرتا رہا ہے اور بعض موقعوں پر اُس کو حالت سفر میں نہایت سخت تکلیفیں اور ایذائیں پہنچی ہیں۔

ساتویں صدی ہجری میں اور بارھویں صدی عیسوی کے وسط میں جبکہ صلیبی لڑائیوں کا سلسلہ فلسطین میں ختم نہ ہوا تھا اور مسلمان اور عیسائیوں کے باہم سخت خصومت اور عداوت ہو رہی تھی شیخ پر ایک سخت واقعہ گذرا ہے۔ جس کا ذکر گلستاں کے دوسرے باب میں کیا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ ایک بار اہل دمشق سے ناراض ہو کر اُس نے بیابان قدس یعنی فلسطین کے جنگلوں میں رہنا اختیار کیا تھا اور آدمیوں سے ملنا جلنا

چھوڑ دیا تھا۔ آخر وہاں کے عیسائیوں نے اُس کو پکڑ کر قید کر لیا۔ اُس وقت طرابلس شرق یعنی مشرقی ٹرپولی میں شہر کے استحکام اور حفاظت کے لئے خندق تیار ہو رہی تھی اور یہودی امیروں سے (جن کو یورپ کے عیسائی بلگیریا اور ہنگری وغیرہ سے گرفتار کر کے ساتھ لائے تھے۔) مزدوری کا کام لیا جاتا تھا۔ شیخ کو بھی یہودیوں کے ساتھ خندق کے کام پر لگایا۔ مدت کے بعد حلب کا ایک معزز آدمی جو شیخ کا واقفکار تھا اُس طرف سے گزرا اور شیخ کو پہچان کر اُس سے پوچھا کہ یہ کیا حالت ہے۔ شیخ نے کچھ دردانگیز اشعار پڑھے اور یہ کہا کہ خدا کی قدرت ہے جو شخص بیگانوں سے کوسوں بھاگتا تھا وہ آج بیگانوں کے پنجہ میں گرفتار ہے۔ رئیس حلب کو اُس کے حال پر رحم آیا اور دس دینار دیکر شیخ کو قید فرنگ سے چھڑا دیا اور اپنے ساتھ حلب میں لے گیا۔ اُس کی ایک بیٹی ناکتخدا تھی شیخ کا نکاح سو دینار مقرر کر کے اُس کے ساتھ کر دیا۔ کچھ مدت وہاں گذری مگر بیوی کی بدمزاجی اور زبان درازی سے شیخ کا دم ناک میں آگیا۔ ایک بار اُس نے شیخ کو یہ طعنہ دیا کہ کیا آپ وہی نہیں جس کو میرے باپ نے دس دینار دیکر خریدا ہے۔ شیخ نے کہا ہاں بیشک میں وہی ہوں۔ دس دینار دیکر مجھے خریدا ہے۔ اور سو دینار پر آپ کے ہاتھ بیچا۔

نفحات الانس میں لکھا ہے کہ شیخ نے بہت مدت تک بیت المقدس

اور شام کے شہروں میں سقائی کی ہے۔ غالباً یہ وہی زمانہ ہے جس کا ذکر
اس حکایت میں کیا گیا ہے معلوم ہوتا ہے کہ اُس پر ایسی ایسی تکلیفیں
اور سختیاں اکثر گذری ہیں۔ وہ گلستان میں ایک جگہ لکھتا ہے کہ میں نے
کبھی زمانہ کی سختی اور آسمان کی گردش کا شکوہ نہیں کیا۔ مگر ایک موقع پر
دامن استقلال ہاتھ سے چھوٹ گیا کہ نہ میرے پاؤں میں جوتی تھی اور نہ جوتی خریدنے
کا مقدور تھا۔ اسی حالت میں غمگین اور تنگ دل کوفہ کی جامع مسجد میں
پہنچا۔ وہاں ایک شخص کو دیکھا کہ جس کے پاؤں ہی سرے سے نہ تھے۔
اُس وقت میں نے خدا کا شکر ادا کیا اور اپنے ننگے پاؤں غنیمت سمجھے۔
عالم غربت میں کبھی کبھی عُسرت اور تنگی کا ہونا ایک لازمی امر تھا
مگر شیخ ایسے موقعوں پر خودداری کو ہاتھ سے نہ دیتا تھا۔ ایک سال اسکندریہ
میں جبکہ شیخ وہاں موجود تھا نہایت سخت قحط پڑا اور درویشوں پر بہت
سختی گزرنے لگی اس زمانہ میں وہاں ایک ہیجڑا نہایت دولتمند تھا۔
غریبوں اور پردیسیوں کو اُس کے ہاں سے کھانا یا نقدی ملتی تھی۔
کچھ درویش جو غالباً شیخ کے رُفقا میں تھے شیخ کے پاس آئے اور اُس
ہیجڑے کے یہاں دعوت میں چلنے کی تحریک کی شیخ نے اُن کے ساتھ
دعوت میں چلنے سے انکار کیا اور یہ کہا کہ شیر بھوک کے مارے مر بھی جائے
تو بھی کتے کا چھوڑا نہیں کھاتا۔

شیخ کے وقائع سفر میں جو کہ اُس نے گلستاں اور بوستاں میں
بیان کئے ہیں سب سے زیادہ عجیب سومنات کا واقعہ کا ہے۔ جو
بوستاں کے آٹھویں باب میں مذکور ہے۔ یعنی شیخ لکھتے ہیں کہ جب میں
سومنات میں پہنچا اور ہزاروں آدمیوں کو دیکھا ایک بُت کی پرستش
کے لئے دور دور سے وہاں آتے ہیں اور اُس سے مرادیں مانگتے ہیں
تو مجھ کو تعجب ہوا کہ جاندار ایک بیجان چیز کی کس لئے پرستش کرتے ہیں۔
اس بات کی تحقیق کے لئے میں نے ایک براہمن سے ملاقات پیدا کی۔
ایک روز اُس سے پوچھا کہ یہ لوگ اس بیحس مورت پر کیوں اس قدر
فریفتہ ہیں؟ اور اُس کے سامنے مورت کی سخت مذمت اور حقارت کی۔
برہمن نے مندر کے پوجاریوں کو خبر کر دی۔ سب نے مجھ کو آ کر گھیر لیا۔
میں نے مصلحتہً اُن کے سرگروہ سے کہا کہ میں نے کوئی بات بداعتقادی
سے نہیں کہی میں خود اس مورت پر فریفتہ ہوں۔ لیکن چونکہ میں نووارد
ہوں اور اسرارِ نہانی سے ناواقف ہوں اس لئے اس کی حقیقت
دریافت کرنی چاہتا ہوں۔ تاکہ سمجھ بوجھ کر اس کی پوجا کروں۔ اُس نے
یہ بات پسند کی اور کہا کہ آج رات کو تو مندر میں رہ تجھ کو اصل حقیقت
معلوم ہو جائے گی۔ میں رات بھر وہاں رہا۔ صبح کے قریب تمام بستی کے
مرد و عورت وہاں جمع ہو گئے اور اُس مورت نے اپنا ہاتھ اُٹھایا۔

جیسے کوئی دعا مانگتا ہے۔
یہ دیکھتے ہی سب جے جے پکارنے لگے جب وہ لوگ چلے گئے تو
برہمن نے ہنس کر مجھ سے کہا۔ کیوں اب تو کچھ شبہ باقی نہیں رہا۔
میں ظاہرداری سے رونے لگا اور اپنے سوال پر شرمندگی اور انفعال
ظاہر کیا۔ سب برہمنوں نے مجھ پر مہربانی کی اور میرا ہاتھ پکڑ کر اُس
مورت کے سامنے لے گئے۔ میں نے مورت کے ہاتھ پر بوسہ دیا اور
بظاہر چند روز کے لئے برہمن بن گیا۔ جب مندر میں میرا اعتبار بڑھ گیا
تو ایک روز رات کو جب سب چلے گئے۔ میں نے مندر کا دروازہ تو بند
کر دیا اور مورت کے تخت کے پاس جا کر غور سے اِدھر اُدھر دیکھنا
شروع کیا وہاں مجھے ایک پردہ نظر آیا۔ جس کے پیچھے ایک پجاری
چھپا ہوا بیٹھا تھا اور اُس کے ہاتھ میں ایک ڈور تھی معلوم ہوا کہ
جب اُس ڈور کو کھینچتا ہے فوراً اُس مورت کا ہاتھ اُٹھ جاتا ہے۔
اسی کو عام لوگ اُس کا کرشمہ سمجھتے ہیں۔ اُس پوجاری نے جب دیکھا
کہ راز فاش ہو گیا۔ وہ کھسیانا سا ہو کر وہاں سے بھاگا میں بھی اُسکے
پیچھے دوڑا۔ اور اس خوف سے کہ کہیں مجھ کو پکڑوا کر مروا نہ ڈالے اُس کو
پکڑ کر ایک کنویں میں گرا دیا۔ اس کے بعد میں فوراً وہاں سے بھاگ نکلا
اور ہندوستان میں ہوتا ہوا یمن کے رستے جہاز میں پہنچا۔

اس حکایت پر یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ ایک ایسے بڑے مندر میں
جہاں ہزاروں پجاری اور سیکڑوں بھجن گانے والے مرد اور عورت
اور سیکڑوں جاتری شب و روز موجود رہتے تھے وہاں ایک مشتبہ
آدمی کو ایسا موقع کیونکر ملا کہ تمام مندر میں اس کے سوا کوئی متنفس
باقی نہ رہا۔ اس کے سوا ایسے سنّاٹے کے وقت جبکہ مندر میں کوئی متنفس
موجود نہ تھا پردہ کے پیچھے ایک پجاری کا ڈور تھام کر بیٹھنا کس
غرض سے تھا اور کیوں تھا۔

اس اعتراض کے جواب میں صرف یہ کہا جا سکتا ہے کہ شاید
اصل واقعہ یعنی سومنات میں جانا اور مندر میں ہندو بن کر رہنا اور
ایک شخص کو اپنی جان کے خوف سے کنوئیں میں ڈھکیل کر بھاگ جانا
صحیح ہو۔ مگر اس صورت میں یہ ضرور ماننا پڑے گا کہ اس واقعہ کے
تمام جزئیات کی تصویر شیخ سے پوری پوری نہیں کھنچ سکی۔ اصل یہ ہے
کہ جب کوئی واقعہ نظم میں بیان کیا جاتا ہے تو شاعر کو اکثر وزن و قافیہ
کی ضرورت سے کہیں کہیں اصل مدعا میں ضرور کمی بیشی کرنی پڑتی ہے
اور بعض اوقات وہ شاعرانہ خیالات کی رَو میں بہہ کر واقعہ سے دور پڑ جاتا
ہے۔ بس اگر اس واقعہ سے کسی کی غرض متعلق نہیں ہوتی تو کسی کو
اس کی طرف التفات نہیں ہوتا۔ ورنہ اہل غرض کو اس پر اعتراض کرنے کا

موقع ملتا ہے۔

# شیخ کا سفر کے بعد وطن میں آنا

ہم اوپر لکھ چکے ہیں کہ شیخ نے سعد زنگی کے ابتدائے حکومت میں تحصیل علم کے لئے ترک وطن اختیار کیا تھا۔ سعد زنگی چھٹی صدی کے آخر میں تخت نشین ہوا اور ۶۲۳ھ ہجری میں وفات پائی۔ غالباً شیخ شیراز سے نکل کر سعد زنگی کے زمانہ میں وطن نہیں آیا۔ کیونکہ اس نے شیراز سے چلتے وقت وہاں کی حالت نہایت ابتر و خراب دیکھی تھی۔

اتابک اوزبک پہلوان اور سلطان غیاث الدین کے حملے اور شہر کا تاخت و تاراج ہونا اپنی آنکھ سے دیکھ گیا تھا۔ مگر جب سعد زنگی کا بیٹا قتلغ خاں ابوبکر اپنے باپ کی جگہ تخت سلطنت پر متمکن ہوا تو اس نے فارس کو جو دو سو برس سے مورد آفات و حوادث تھا۔ چند روز میں سرسبز و شاداب کر دیا۔ اگرچہ مورخین نے اس کی تعریف میں بہت مبالغے کئے ہیں مگر اس میں شک نہیں اس نے اپنی خوبیوں کے سبب بے انتہا شہرت اور نیکنامی حاصل کی تھی۔ اطراف و جوانب سے مشائخ و زہاد اس کی شہرت سن کر آتے اور ان کی کمال تعظیم و التزام کیا جاتا تھا۔ شیراز کی خانقاہیں۔ عبادت خانے۔ مدرسے اور

مسجدیں جو ویران ہوگئی تھیں اُس کے عہد میں آباد کی گئیں اور ایسی عمارتوں کی امداد کے لیے دکانوں اور جاگیریں وقف کیں۔ ایک شفاخانہ شیراز میں بنوایا اور بڑے بڑے حاذق طبیب اُس پر مامور کیے اپنی دانشمندی اور حسن تدبیر سے ملک فارس کو ہمیشہ مغول تاتار کی سیلاب بلا سے جس کی کہیں پناہ نہ تھی محفوظ رکھا اور ۱۲۲۶ء سے ۱۲۶۰ء تک سلطنت کی مدت تک اُس کے عہد میں بھی شیخ نے شیراز کا رُخ نہیں کیا اور اطراف و جوانب میں سیر و سیاحت کرتا رہا۔ مگر جب ابوبکر کا شہرہ دور و نزدیک برابر سننے میں آیا اور وطن کا اشتیاق بھی حد سے زیادہ گزر گیا اور وطن میں قرار واقعی امن و امان قائم ہوگیا تب شام سے عراق عجم ہوتا ہوا اور اصفہان میں ٹھہرتا ہوا جیسا کہ بوستاں کی ایک حکایت سے مفہوم ہوتا ہے۔ شیراز میں پہنچا۔ شیخ کے کلیات میں ایک قطعہ ملا ہے جس سے ثابت ہے کہ اُس نے ایک مدت دراز کے بعد ابوبکر سعد کے عہد میں شیراز کی طرف معاودت کی تھی۔

معلوم ہوتا ہے کہ شیراز میں جو شخص حاکم ہوتا تھا وہ شیخ کا نہایت ادب اور تعظیم اور اطاعت کرتا تھا۔ سرداروں کو وہ برابر قصائد اور پندنامہ وغیرہ میں اس طرح خطاب کرتا ہے جیسے بڑے اور بزرگ

چھوٹوں کو کیا کرتے ہیں۔ اس کے سوا اتابک عادل شمس الدین جو کہ غالباً انکیانو کے بعد شیراز کا حاکم ہوا تھا، وہ بھی حد سے زیادہ شیخ کی تعظیم اور عزّت کرتا تھا۔ ایک بار ایسا ہوا کہ شیراز میں فوج کے سپاہیوں اور افسروں نے چوری سے سرکاری کھجوریں جو زمین کے محصول میں زمینداروں سے وصول کی تھیں سبزی فروشوں کے ہاتھ جبراً کسی وعدہ پر مہنگے نرخ سے بیچنی شروع کیں اور بہت سے بوجھ شیخ کے بھائی کی دکان پر بھی جو کہ خاص بادشاہی ڈیوڑھی کے پاس بقال کی دکان کرتا تھا بھجوائے۔ شیخ اُس زمانہ میں حضرت ابو عبداللہ ابن خفیف کی خانقاہ میں مجاور تھا۔ اُس کو بھی اس واقعہ کی خبر پہنچی۔ اُس نے اتابک شمس الدین کو جو کہ اُس حال سے بیخبر تھا۔ ایک قطعہ لکھ بھیجا۔ جس میں اہل فوج کی شکایت اور اپنے بھائی کی دکانداری اور بینوائی کا حال لکھا تھا۔ شمس الدین نے فوراً اُس کا تدارک کیا اور خود شیخ کے پاس آیا اور معافی چاہی اور ہزار درم پیش کرکے کہا کہ یہ حقیر رقم آپ کے بھائی کے خرچ کے لئے ہے۔ اُس کو قبول کیجئے۔ شیخ نے لے کر بھائی کو بھیج دی۔

شیخ کی وفات شیراز میں جبکہ اتابکان فارس کے خاندان کا

خاتمہ ہو چکا تھا اور ولایت فارس خانان تاتار کی حکومت میں آگئی
تھی سنہ ۹۱۶ ہجری میں واقع ہوئی ہے



# شاہ فتح اللہ شیرازی

تعجب ہے کہ ایسا جلیل القدر فاضل اس کا حال نہ علمائے ایران نے اپنے تذکروں میں لکھا نہ علمائے ہندوستان نے۔ بہت تذکرے دیکھے۔ لیکن نہ پایا۔ ناچار جس طرح کتابوں کے ورق ورق بلکہ سطر سطر دیکھ کر اور امرائے اکبری کے حالات چنے اسی طرح ان کے حالات بھی پھول پھول بلکہ پتی پتی چن کر ایک گلدستہ سجاتا ہوں۔

سید تھے اور وطن شیراز تھا۔ جب تحصیل سے فارغ ہوئے تو شہرۂ کمال کا نور صبح صادق کی طرح عالم میں پھیلا۔ کمال الدین شیروانی اور میر غیاث الدین منصور شیرازی کے شاگرد تھے۔ ملا ابن احمد رازی نے ہفت اقلیم میں اتنا زیادہ لکھا ہے: "ابتدا میں فنائے دنیا کے خیالات دل پر چھائے تھے۔ ضروریات علمی حاصل کرکے اہل عبادت گوشہ نشینوں کی خدمت میں حاضر رہنے لگے۔ اور اکثر میر شاہ میر کی صحبت کو سعادت سمجھتے تھے۔ اس عرصہ میں اہل علم اور صاحبان فضل کی تقریب پر راغب ہوئے۔ اس لئے درس و تدریس کے حلقے میں داخل ہوئے رفتہ رفتہ خواجہ جمال الدین محمود کے درس میں گئے۔ پہلے ہی دن حاشیہ پڑھنے بیٹھے۔ (پڑھتے جاتے تھے اور خود بھی تقریر کرتے جاتے تھے

اُس دن ایسے مطالب دقیق اور معانی لطیف اِن سے ادا ہوئے کہ حاضرین حیران رہ گئے۔ اُس مُلک میں دستور ہے کہ جب شاگرد سبق پڑھ چکتا ہے تو اُٹھ کر اپنے اُستاد کی خدمت میں تعظیم وتکریم بجا لاتا ہے۔ اُنھوں نے چاہا کہ کھڑے ہوکر لوازم تعظیم ادا کریں۔ خواجہ نے سبقت کرکے خود سینے پر ہاتھ رکھا اور کہا کہ تیرا آج تم نے تایں استفیض کیا۔ چنانچہ چند روز میں منتہی ہوکر خود علم کے پیاسوں کو سیراب کرنے لگے۔ پھر دکن میں آکر والیِ بیجاپور کے دربار میں منصب وکالت پایا۔ وہ مرگیا تو دربار اکبری میں آئے اور عضدالدولہ خطاب ملا۔ وغیرہ وغیرہ۔"]

محمد قاسم فرشتہ فرماتے ہیں کہ علی عادل شاہ بیجاپور نے جب اِن کے اوصاف سُنے تو ہزار آرزوؤں سے لاکھوں روپئے اور خلعت و انعام بھیج کر شیراز سے بلایا۔ بادشاہ مذکور نے امارت کے اعزاز سے رکھا اور خلوت وجلوت میں مصاحبت کے ساتھ رہے ۹۸۸ھ سے ابراہیم عادل شاہ کا دور ہوا۔ اُس نے اُنھیں کی سعی اور تدبیر سے تاج و تخت پایا۔ چنانچہ دربار میں اعزاز و احترام کے ساتھ ارکانِ دولت میں داخل تھے۔ مگر دل سے خوش نہ تھے۔ اور خوش کیا رہتے۔ وہاں کا حال اگر معلوم نہیں تو سہ نثر ظہوری ہی کو دیکھ لو۔ انتہا ہے کہ حمد ہے تو راگ میں۔ نعت ہے تو اِسی سہاگ میں۔ کتاب ہے تو

اس شہر ہے تو نورس پور۔ باغ ہے تو نورس بہشت۔ خدا رسول۔ دین ایمان۔ ذہن کی جودت۔ طبیعت کی ایجاد سب اس میں خرچ ہوتے تھے ۔

لطیفہ۔ جس طرح ستار۔ تنبورا۔ بین وغیرہ ساز ہوتے ہیں، اسی طرح کا ایک ساز ایجاد کیا تھا۔ اس کا نام رکھا تھا۔ موتے خان اس کی بڑی تعظیم تھی۔ درگاہ کی طرح پُجتا تھا۔ ہاتھی پر چڑھ کر عماری میں بیٹھتا تھا۔ ماہی مراتب۔ علم و نقارہ اس کے آگے چلتا تھا عرض کیا دربار کیا محل آٹھ پہر ناچ رنگ گانے بجانے کے سوا کچھ کام نہ تھا۔ ڈوم ڈھاری۔ گاہک نایک۔ سپروائی اس کی صحبت میں مصاحب تھے شاہ فتح اللہ شیرازی کجا اور یہ باتیں کجا۔ ہندوستان میں اکبری اقبال کا نشان آفتاب کی طرح چمک رہا تھا۔ علما کے جلسے اور علوم کے چرچے ہوتے تھے۔ ایرانی اہل کمال آتے تھے۔ اور اعلیٰ رتبہ و اعزاز حاصل کرتے تھے۔ خبریں سن سن کر ان کے دل میں بھی شوق لہریں مارتا تھا۔ مگر آنہ سکتے تھے۔ کیونکہ ایشیائی حکومتوں میں ایسی باتوں کی روک ٹوک بہت ہوتی تھی۔ اور کبھی کبھی جان سے بھی ضائع کر دیتے تھے۔ اکبر کو جب یہ حال معلوم ہوا تو انھیں فرمان بھیجا۔ اُدھر خود ابراہیم عادل شاہ کوکلھا۔ راجہ علی خاں حاکم خاندیش سے بھی تحریک ہوئی۔ غرض کہ

سنہ ۹۹۰ھ میں روانہ دربار ہوئے۔ اب دیکھئے ملا صاحب کے غصے حروف و الفاظ کے رنگ میں کیونکر پیچ و تاب کھا کر نکلتے ہیں۔ اور غصہ بجا ہے۔ غیر ملک کا عالم آکر اس طرح بڑھ جائے اور چڑھ جائے اور ہم وہی ملا کے ملا۔ مگر اُن کی واقع نگاری کو ہزار آفریں ہے کہ میر موصوف کے علم و فضل سے انکار نہ کیا۔ البتہ اِس پر خاک خوب ڈالی۔ خیر فرماتے ہیں۔

ربیع الاول سنہ ۹۹۰ھ میں سیادت پناہ میر فتح اللہ شیرازی کہ وادی الٰہیات۔ ریاضیات۔ طبعیات۔ اور کُل اقسامِ علوم عقلی و نقلی اور طلسمات و نیر نجات جرِ اثقال میں اپنا نظیر زمانہ میں نہیں رکھتا۔ فرمان طلب کے بموجب عادل خان دکنی کے پاس سے فتح پور میں پہنچا۔ خان خاناں اور حکیم ابو الفتح حسب الحکم استقبال کے لئے گئے۔ اور لاکر ملازمت کروائی۔ صدارت کے منصب پر کہ سیاہ نویسی سے زیادہ بات نہیں ہے۔ [گویا کچھ بڑی بات نہیں] اعزاز پایا تاکہ غریبوں کی زمین کاٹے نہ کر دے۔ اور پرگنہ بساور بے داغ و محلی جاگیر میں ملا۔ سُن چکے تھے کہ میر غیاث الدین منصور شیرازی کا بے واسطہ شاگرد ہے۔ وہ نماز اور عبادات کے چنداں مقید نہ تھے۔ اِس لئے خیال تھا کہ مذہبی باتوں میں ہمارے ساتھ ہو جائیگا۔ مگر اُس نے اپنے مذہب کے میدان میں استقلال

دکھایا۔ باوجود حُبِّ جاہ اور دنیا داری اور اُمرا پرستی کے تعصب مذہب کے نکتوں سے ایک دقیقہ نہ چھوڑا۔ عین دیوان خانۂ خاص میں جہاں کسی کی مجال نہ تھی کہ علانیہ نماز پڑھ سکے، وہ بہ فراغِ بال و جمعیتِ خاطر باجماعت مذہبِ امامیہ کی نماز پڑھتا تھا۔ چنانچہ یہ بات سُن کر زمرۂ اصحابِ تقلید سے گننے لگے۔ اور اِس معاملے سے چشم پوشی کر کے علم وحکمت اور تدبیر اور مصلحت کی رعایت سے پرورش میں ایک دقیقہ فروگذاشت نہ کیا۔ مظفر خاں کی چھوٹی بیٹی سے اُس کی شادی کر کے اپنا ہم زلف بنایا اور منصب وزارت میں راجہ ٹوڈرمل کے ساتھ شریک کیا۔ وہ راجہ کے ساتھ خوب دلیری سے کام کرنے لگا۔ مگر دار مدار کے ساتھ کرتا تھا۔

(آزاد۔ ملّا صاحب خفا ہوتے ہیں کہ مظفر خاں اور شاہ منصور کی طرح راجہ سے کیوں لڑتے جھگڑتے نہ رہے۔ اور یہ اُس مدرسہ کے مدرّس تھے۔ جہاں اپنی رائے اور تجویز اتنا ہی اختیار دیتی ہیں کہ سلامت روی اور مصلاحیت کے ورق کو ہوائی حرکت نہ دے۔ پھر فرماتے ہیں۔ اُمرا کی لڑکیوں کی تعلیم کی پابندی اختیار کی تھی۔ اُن کے گھروں پر روز جاتا تھا۔ سب سے پہلے حکیم ابوالفتح کے غلام کو کبھی شیخ ابوالفضل کے بیٹے کو اور امیرزادوں کو سات آٹھ برس کے بلکہ اِن سے بھی

چھوٹے چھوٹوں کو میاں جی بن کر پڑھاتا تھا اور لفظ اور خط اور دائرہ اکسپہ بلکہ اب جد بھی سکھاتا تھا۔ اور کندھے پہ بندوق۔ کیسہ وار وکمر سے باندھ کر قاصدوں کی طرح جنگل میں سواری کے ساتھ دوڑتا تھا۔ غرض جس علم کی شان جا چکی تھی، اُسے خاک میں ملا دیا۔ اور باوجود ان سب باتوں کے اپنے اعتقاد کے استقلال میں وہ پہلوانی۔ کہ کوئی رستم نہ کرے گا۔ اس نے کی تاریخ ہوئی۔ ع

## شاہ فتح اللہ امام اولیا

ایک شب اُس کے سامنے بیربل سے کہہ رہے تھے۔ یہ بات عقل کیوں کر مان لے۔ کہ کوئی شخص ایک پلک مارتے باوجود اس گرانی جسم کے بستر سے آسمان پر جائے۔ اور نوّے ہزار باتیں گو مگو خدا سے کرے اور بستر ابھی گرم ہی ہو کہ پھر آئے۔ اور لوگ اس دعوے کو مان لیں۔ اسی طرح شق قمر وغیرہ۔ ایک پاؤں اُٹھا کر سب کو دکھاتے تھے اور کہتے تھے۔ ممکن ہیں کہ جب تک ایک پاؤں کا سہارا نہ رہے۔ ہم کھڑے رہ سکیں۔ یہ کیا بات ہے۔ وہ اور بدبخت گم نام آمنّا و صدقنا کے دم بھرتے تھے۔ اور تائید کر کے تقویت دیتے تھے۔ مگر شاہ فتح اللہ باوجودیکہ بادشاہ دم بدم اُس کی طرف دیکھتے تھے اور مطلب بھی اسی سے تھا۔ کہ نیا آیا ہوا تھا۔ اور اُسے پھانسنا منظور تھا۔ وہ سر جھکائے کھڑا تھا۔ چپ سُنے جاتا تھا۔ ایک حرف نہ بولتا تھا۔ دربار

اکبری کے دیکھنے والے اُن کے حال سے اُس عقیدت اور خدمت گذاری کا
سبق پڑھیں جس سے باوجود کہ ملازمت کے عظمت اور اعتباروں میں
کبھی پُرانے نمک خواروں سے پیچھے نہ رہے۔

۹۹۳ھ میں عضدالدولہ میر فتح اللہ امین الملک ہوگئے۔ حکم ہوا کہ راجہ
ٹوڈرمل سرف دیوان کل مہمات مالی و ملکی اِن کی صلاح و صواب دید فیصل کیا
کریں۔ شاہ موصوف کو یہ بھی حکم دیا کہ مظفرخاں کے عہد دیوانی کے بہت سے
معاملے ملتوی پڑے ہیں۔ انھیں فیصلہ کرکے آگے کے لئے رستہ صاف کردو
اور جو باتیں قابل اصلاح معلوم ہوں۔ عرض کرو۔ انھوں نے مشتبہ مقدمات
کو نظر غور سے دیکھا۔ نہ دفتر و اہل دفتر کی رعایت کی۔ نہ اہل مقدمہ کا لحاظ کیا۔
دونوں سے بے لگاؤ ہوکر امور اصلاح طلب کی ایک فہرست تیار کی۔ ...
آسانی کے لئے اپنی رائے بھی لکھی۔ وہ دفتری جھگڑے۔ تحصیل مالی۔ تنخواہ
سپاہی اور مقدمات دیوانی کے جنجال ہیں۔ دربار اکبری میں جانے قابل نہیں
آزاد انھیں یہاں نہیں لاتا۔ اتنا ضرور ہے کہ نکتہ رسی کی کھال اتاری ہے۔ اور
موشگافی کا تیل نکالا ہے۔ جو کچھ انھوں نے لکھا تھا حرف بحرف منظور ہوا۔ اور
کاغذ مذکور اکبرنامہ میں داخل ہوا۔

اسی سنہ میں تسخیر دکن کا ارادہ ہوا۔ خان اعظم کوکلتاش خان کو سپہ سالار
کیا اور امرائے عظام کو لشکر و افواج کے ساتھ اُدھر روانہ کیا۔ شاہ فتح اللہ

